نوشین افسردہ سی بالوں میں برش پھیرتے ہوئے رابیل کے خیالوں میں گم تھی وہاب احمد نے دیکھا تو پاس آ کر اس کے شانے پر ہاتھ رکھا۔

"کیا بات ہے پریشان لگ رہی ہو؟"

"وہاب! میں رابیل سے ملنا چاہتی ہوں اس کے پاس جانا چاہتی ہوں۔ فون پر تو کبھی اس سے بات ہی نہیں ہو پائی۔" نوشین نے برش سائیڈ پر رکھا اور انہیں دیکھتے ہوئے بولیں تو انہوں نے سنجیدگی سے کہا۔

"آپ کو نہیں لگتا کہ اس طرح وہ پھر سے ڈسٹرب ہو جائے گی۔"

"ڈسٹرب تو وہ اب بھی ہوگی بھولے گی کیسے اپنی ماں کے ستم۔" نوشین کی آنکھیں چھلک پڑیں۔

"نوشی خود کو معاف نہیں کرو گی تو زندگی بہت مشکل ہو جائے گی خوش رہا کرو۔" وہاب احمد نے نرمی سے سمجھایا۔

"میں خوش کیسے رہ سکتی ہوں نہ میں نے کسی کو کبھی کوئی خوشی دی نہ اپنوں کو کبھی خوش رکھا تو بھلا میں کیسے خوش رہ سکتی ہوں؟"

"رابیل بہت صاف دل کی لڑکی ہے اس کے دل میں تمہارے لیے کوئی رنجش نہیں ہے اس کی جڑیں اس مٹی میں ہیں وہ لوٹ کر یہیں آئے گی۔"

"لیکن کب؟"

"صبر کرو اور دعا کرو اللہ کو جب منظور ہوگا تب سب کام ہو جائیں گے۔" وہاب احمد نے اسے تسلی دی۔

"بس وہ ایک بار مجھے دل سے ماں کہہ دے میرے دل کو سکون مل جائے گا۔" نوشین نے حسرت سے کہا۔

"نوشین بیگم! ہم رابیل پر اس کے ماں باپ ہونے کا حق نہیں جتا سکتے۔ کیا تم ذوالنون سے دستبردار ہو سکتی ہو۔" وہاب احمد نے سنجیدگی سے کہا۔

"نہیں وہ میرا بیٹا ہے۔" نوشین نے فوراً تڑپ کر کہا۔

"بس اسی طرح رابیل افشین اور تیمور حسن کی بیٹی ہے جب تک وہ اپنی دلی خواہش سے ہمارے ساتھ نہ رہنا چاہے ہم اسے مجبور نہیں کر سکتے بالکل اسی طرح اگر ذوالنون وہاں اپنے اصل والدین کے پاس جانا چاہے گا تو ہم اسے بھی نہیں روک سکیں گے کیونکہ وہ اس کی زندگی کا اہم رشتہ ہے وہ بالغ ہے اور سمجھدار ہے قانونی طور پر اپنے اصل ماں باپ کے پاس جا کر رہنے کا حق رکھتا ہے یہ تو ذوالنون کی محبت ہے اس کے ماں باپ کی محبت اور شاید کچھ ہماری اچھائی بھی ہے کہ وہ ابھی تک ہمارے پاس ہے ورنہ دکھ تو اسے بھی بہت ہوا ہوگا اس انکشاف پر کہ وہ ہماری اولاد نہیں لیکن دل بہت بڑا ہے میرے بیٹے کا ہنستے کھیلتے ہر بات اڑا دی۔" وہاب احمد نے سنجیدگی سے کہا۔

"ہاں ٹھیک کہا آپ نے حالانکہ وہ ہمارے ساتھ تو زیادہ عرصہ رہا بھی نہیں پھر بھی وہ ہم سے بہت پیار کرتا ہے میں ایک بات سوچ رہی ہوں وہاب۔"

"کون سی بات......؟" وہاب احمد نے سنجیدگی سے اسے دیکھا۔

"کیوں نہ ہم ذوالنون کو لندن بھجوا دیں پڑھنے کے لیے اس طرح وہ وہاں اپنی تعلیم بھی جاری رکھ سکے گا اور اپنے ماں باپ اور بھائی کے ساتھ رہنے کا موقع بھی مل جائے گا اسے۔" نوشین نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"ٹھیک ہے میں بات کرتا ہوں ذوالنون سے اگر وہ مان گیا تو اس سے اچھی اور کیا بات ہو سکتی ہے۔ اور یوں بھی میں اس کی تعلیم کے حوالے سے فکر مند تھا اسے لندن یا امریکہ اسپیشلائزیشن کے لیے بھیجنے کا سوچ رہا تھا۔ چلو اچھا ہے اگر پہلے ہی وہاں کوئی چانس مل جائے تو اور بھی بہتر ہوگا اس کے مستقبل کے لیے۔" وہاب احمد نے مسکرا کر کہا۔

"بالکل اور آپ کو پتا ہے ذوالنون کی دوست کرن بھی لندن گئی ہے پڑھنے تو بھلا میرا بیٹا کیوں کسی سے پیچھے رہے کل کو وہ بھی اسے کہہ سکے گا کہ وہ بھی اس کے لیول کی ڈگری رکھتا ہے اور پھر وہ دونوں ساتھ رہیں گے تو انڈر اسٹینڈنگ ڈویلپ ہوگی اور شادی کے بعد انہیں پرابلم نہیں ہوگی۔" نوشین نے مسکراتے ہوئے مستقبل کے پلان

بتائے تو وہاب احمد کو ہنسی آ گئی۔

"ماشاء اللہ تو آپ نے بہو بھی پسند کرلی ہے ارے بیٹا وہاں پڑھنے جائے گا کہ گرل فرینڈ کو خوش کرنے۔"

"بیٹے کو تو ذرا بھی دلچسپی نہیں ہے گرل فرینڈ میں اگر ہوتی تو وہ اسے لندن جانے سے روک نہ لیتا۔" نوشین نے سنجیدگی سے کہا نوفل اور نگین کی زبانی انہیں ساری بات کا علم ہو چکا تھا۔

"پھر تو یہ ظلم ہوا نہ ذوالنون پر اگر اسے کرن میں دلچسپی نہیں ہے تو وہ اس کے پیچھے لندن کیوں جائے' امریکہ کیوں نہ جائے؟ اور آپ کو یہ باتیں کس نے بتائیں؟"

"نوفل اور نگی نے' کرن تو ہمارے بیٹے سے بہت محبت کرتی ہے لیکن بیٹے کا خیال ہے کہ اس عمر میں پیار نہیں پڑھائی ضروری ہے۔ پیار محبت کے لیے عمر پڑی ہے۔" نوشین نے سنجیدگی سے بتایا۔

"بالکل درست فرمایا ہمارے بیٹے نے میں اس کے خیال سے متفق ہوں اینڈ آئی ایم پراؤڈ آف مائی سن۔" وہاب احمد نے سنجیدگی سے مسکراتے ہوئے کہا۔

"ہائے بے چاری کرن۔" نوشین نے آہ بھر کر کہا تو وہ ہنسنے لگے۔



رابیل کتاب کے مطالعے میں محو تھی لیکن صفحے پر علی کی صورت ابھر آتی اور وہ بے چین ہو جاتی تھی۔ سب اپنے کام سے نکلے ہوئے تھے۔ اس نے اپنے لیے انڈا فرائی کیا' بریڈ اور کافی بنا کر ناشتہ کرنے لگی اور میتھیو کا انتظار بھی۔ ڈور بیل بجنے پر رابیل نے اٹھ کر دروازہ کھولا تو سامنے میتھیو کی جگہ علی کو دیکھ کر حیران رہ گئی۔

سیاہ لونگ کوٹ' پینٹ شرٹ' سیاہ بوٹ پہنے' گلے میں میرون مفلر سجائے' بہت فریش لگ رہا تھا۔

"السلام علیکم۔" علی نے مسکراتے ہوئے اس کے دلکش چہرے کو دیکھتے ہوئے سلام کیا تو اس نے فوراً نگاہ چرائی۔

"وعلیکم السلام۔"

"کیسی ہو رابیل؟"

"فائن۔" یہ کہہ کر وہ پلٹ آئی اسے اندر آنے کے لیے نہیں کہا۔ دروازہ کھلا رہنے دیا تھا گویا اسے باور کرایا تھا کہ وہ آنا چاہتا ہے تو آ جائے وہ اندر نہیں بلائے گی اور نہ ہی جانے کے لیے کہے گی۔

علی کو اس کے رویے پر حیرت نہیں ہوئی وہ مسکراتا ہوا اندر داخل ہوا اور دروازہ بند کر دیا۔ رابیل ڈائننگ ٹیبل کے گرد رکھی کرسی پر بیٹھی اپنے سیل فون سے افشین اور تیمور حسن کو میسج کر رہی تھی۔

"پاکستان سے گیسٹ آئے ہیں آپ فوراً گھر پہنچیں۔" تیمور حسن کا جواب آیا۔

"اوکے۔" رابیل نے اٹھ کر علی کے لیے کافی کا مگ اٹھایا' علی دیکھ رہا تھا وہ اسے مکمل طور پر نظر انداز کر رہی تھی۔ اس کی جانب دیکھ بھی نہیں رہی تھی۔

"انکل' آنٹی کہاں ہیں؟" علی نے گھر کا جائزہ لیتے ہوئے پوچھا۔

"مارکیٹ تک گئے ہیں آتے ہی ہوں گے' آپ تشریف رکھیے۔" رابیل نے سنجیدگی سے جواب دیا' وہ صوفے پر بیٹھ گیا۔ رابیل نے کافی کا مگ اس کے سامنے ٹیبل پر رکھا۔ اسی وقت تیمور حسن اور افشین نے گھر میں قدم رکھا۔

"اوہ...... علی آئے ہیں۔" تیمور حسن اور افشین نے علی کو دیکھا تو انہیں خوش گوار حیرت ہوئی' علی نے اٹھ کر انہیں سلام کیا۔

"السلام علیکم۔"

"وعلیکم السلام' جیتے رہیے صاحبزادے۔" تیمور حسن نے مسکراتے ہوئے' بہت محبت سے اسے گلے لگایا۔

"تو بالآخر آپ آ ہی گئے۔" افشین نے اس کا شانہ تھپکا۔

"جی آنٹی اور میں واپس اکیلا نہیں جاؤں گا۔" علی نے رابیل کی طرف دیکھتے ہوئے معنی خیز لہجے میں کہا تو رابیل نے فوراً اپنا بیگ اٹھا کر شولڈر پر ٹکایا۔

"ممّا پاپا میں اکیڈمی جارہی ہوں بائے۔"

"بائے بیٹا' ٹیک کیئر۔" تیمور حسن نے مسکراتے ہوئے جواب دیا وہ تیزی سے گھر سے باہر نکل آئی اور تیز تیز قدم اٹھاتی سڑک تک آ گئی یہ بھی بھول گئی کہ اس نے میتھیو کے ساتھ جانا تھا وہ گھر پر انتظار کررہا ہوگا۔ دونوں کا روز کا معمول تھا کبھی وہ اس کی طرف آ جاتا اور کبھی رابیل اس کے گھر سے اسے ساتھ لیتی ہوئی اکیڈمی جاتی تھی مگر آج وہ اپنے حواسوں میں ہی نہیں تھی۔ علی کی یوں اچانک آمد نے اسے اپ سیٹ کردیا تھا۔ دل کی دھڑکنیں مستی کی لے پر میں جھوم رہی تھیں۔ خوشی کے شادیانے بج رہے تھے اس کو دیکھ کر مگر وہ خوش نہیں تھی نجانے کیوں اس کے اندر وہ ہلچل نہیں مچی تھی جو کبھی اسے دیکھ کر مچا کرتی تھی۔ شاید احساس کے ان جذبوں پر ایک برس میں برف جم گئی تھی جو اتنی جلدی پگھلنے والی نہیں تھی۔ اس کے سچے جذبوں کی' کھری اور بے لوث محبت کی بہت سی حرارت چاہیے تھی۔

"وہ لوٹ آیا ہے رابیل! تم یہی چاہتی تھیں ناں کہ علی آئے اور تمہیں منا کر اپنی زندگی میں لے جائے تو اب تم خوش کیوں نہیں؟ تم نے تو علی کی واپسی کی دعائیں مانگی تھیں نا تو اب وہ دعائیں قبول ہوجانے پر تمہیں بے کلی کیوں محسوس ہورہی ہے؟ تمہارے ہونٹوں پہ مسکان کیوں نہیں آرہی؟ تم ڈر کیوں گئی ہو؟" رابیل کا دل اس سے سوال پہ سوال کررہا تھا اور وہ بے آواز اشک بہاتی اکیڈمی جانے کی بجائے پارک میں بینچ پر آ بیٹھی۔

"یہ آنسو کیوں بہہ رہے ہیں؟" اس نے خود سے سوال کیا۔

"علی کے آنے کی خوشی میں...... نہیں...... بلکہ ہر اس دکھ کے احساس کے' پھر سے زندہ ہوجانے کی وجہ سے یہ آنسو بہہ رہے ہیں جو دکھ مجھے علی سے یہ رشتہ جوڑتے ہوئے ملے اور جو دکھ مجھے یہ رشتہ جڑنے کے بعد ملے۔ یہ کیوں آئے ہیں اب یہاں؟ پھر سے مجھے کوئی نیا دکھ دینے کے لیے یا کوئی نیا الزام لگانے کے لیے؟ پرانے زخموں کے ٹانکے پھر سے ادھڑ گئے ہیں علی کو یہاں دیکھ کر...... یہ میرے زخم خراب کرنے کیوں چلے آئے؟ کیوں نہیں بھرنے دیتے یہ میرے زخم؟ محبت اور رشتوں کے نام پر اور کتنے زخم دیں گے یہ مجھے؟" وہ خود سے الجھتی سوال کرتی رو رہی تھی کہ اسے اپنے شانے پر کسی کے ہاتھ کا دباؤ محسوس ہوا اس نے چونک کر سر اٹھایا' میتھیو اس کے بچپن کا دوست اس کا ہمراز ساتھی۔

"تم اکیلی اکیلی رو رہی ہو میں مر گیا ہوں کیا مجھ کو نہیں بلا سکتی تھی تم...... حد ہوتی ہے غیر ذمہ داری کی ایک تو مجھ کو گھر چھوڑ آئی اور دوسرا یہاں بیٹھ کر اکیلی رو رہی ہو...... تم مجھ سے کیوں چھپاتی رہی...... اپنا دکھ؟" میتھیو اس کے شانوں کے گرد اپنا بازو حمائل کرکے اس کے برابر میں بیٹھا شکوہ کررہا تھا' اس کے لیے فکر مند ہورہا تھا۔ رابیل اس کے شانے پہ سر رکھ کر رونے لگی۔

"کچھ نہیں ہوا آئی ایم فائن۔"

"جھوٹ مت بولو' تم پاکستان سے آئی تھیں تو کتنی کمزور اور ڈسٹرب لگ رہی تھیں میں نے تب بھی تم سے پوچھا تھا' بٹ تم نے مجھ کو نہیں بتایا۔" میتھیو نے پیار بھرا شکوہ کیا۔

"اپنوں کے دکھ بتائے نہیں جاتے۔" رابیل نے بھیگتی آواز میں جواب دیا تو وہ تڑپ اٹھا۔

"اب کیوں آیا ہے وہ یہاں؟"

"شاید معافی مانگنے...... شاید مجھے منانے۔"

"کیوں...... کیا زخم دیا ان لوگوں نے تم کو؟"

"وہ مجھے بری لڑکی سمجھتے تھے خراب لڑکی' آوارہ کریکٹر لیس گرل۔" رابیل کا دکھ آپ ہی آپ زبان پر آ گیا۔

وہ بہت شدت سے رودی تھی' ایک عرصے بعد اس کے ضبط کا بندھن پھر سے ٹوٹا تھا' علی کیا آیا اس کے ہر دکھ کا احساس پھر سے لوٹ آیا تھا۔

"واٹ؟" میتھیو چلا اٹھا۔

"اب ان سب کو احساس ہوگیا ہے کہ وہ غلطی پر تھے اس لیے...... شاید مجھے واپس لے جانے کی کوشش

کریں۔" رائبل نے سر اٹھا کر اس کی پریشان صورت کو دیکھتے ہوئے کہا۔
علی گلاس ونڈو سے باہر دیکھ رہا تھا تبھی اسے رائبل اور میتھیو آتے دکھائی دیئے۔ میتھیو نے اپنا بازو رائبل کے شانوں کے گرد حمائل کیا ہوا تھا۔ دونوں ساتھ ساتھ چلتے باتیں کرتے علی کو عجیب سی جیلسی کا احساس دلا رہے تھے۔ رخصت ہوتے ہوئے حسب عادت ان دونوں نے اپنا دایاں ہاتھ آپس میں مس کیا اور گڈ بائے کہہ کر دونوں اپنے اپنے گھر کے دروازے سے اندر داخل ہو گئے۔
"ہیلو" علی نے اسے دیکھتے ہی مسکراتے ہوئے کہا۔
"ہیلو۔" رائبل نے آہستہ سے جواب دیا اور اپنے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔
"یہ ابھی تک یہاں ہیں، گئے کیوں نہیں؟" رائبل نے اپنے کمرے میں آ کر اپنا کوٹ اور شوز اتارتے ہوئے سوچا اور جب وہ واش روم سے فریش ہو کر نکلی تو علی کو اپنے بیڈ پر نیم دراز دیکھ کر حیرت اور غصے سے چیخ اٹھی۔
"آپ میرے بیڈ روم میں کیا کر رہے ہیں اور کس کی اجازت سے آپ یہاں آئے ہیں؟"
"تمہارا شوہر ہوں میں اور شوہر کو اپنی بیوی کے بیڈ روم میں آنے کے لیے کسی اجازت کی ضرورت نہیں ہوتی۔" علی نے اٹھ کر اس کے سامنے کھڑے ہو کر اس کے سرخ ہوتے چہرے کو دیکھتے ہوئے نرمی سے جواب دیا۔ ایک بار وہ اس کے بیڈ روم میں بنا اجازت کے گئی تھی اور آج وہ اس کے بیڈ روم میں تھا۔
"آپ میرے کچھ نہیں لگتے، سنا آپ نے۔"
"زبان سے کہہ دینے سے رشتے نہیں ٹوٹتے۔" علی نے مسکراتے ہوئے کہا اور نگاہیں اس کے چاند چہرے کی بلائیں لے رہی تھیں۔
"تو زبان سے کہہ دینے سے محبت بھی نہیں ہوتی۔" وہ سپاٹ لہجے میں بولی۔
"عمل ہر رشتے کی اساس ہے مسٹر علی۔"
"سچ کہا تم نے میں بھی تو عمل کرنے ہی آیا ہوں ڈیئر۔" علی نے مسکراتے ہوئے اس کے رخسار کو چھوا تو وہ بھڑک اٹھی۔
"ڈونٹ ٹچ می دور رہیں مجھ سے۔"
"اب اور دور نہیں رہا جاتا رائبل۔" وہ بے بسی سے بولا۔
"مما..... مما....." وہ افشین کو پکارتی تیزی سے اپنے کمرے سے باہر نکل گئی۔ افشین کچن میں ڈنر کی تیاری کر رہی تھیں اسے غصے میں دیکھ کر متفکر ہوئیں۔
"کیا ہوا بیٹا؟"
"مما..... وہ شخص میرے بیڈ روم میں کیا کر رہا ہے؟"
"آرام سے بیٹا علی شوہر ہیں آپ کے۔"
"کچھ نہیں ہیں وہ میرے ان سے کہیے کہ یہاں سے چلے جائیں۔" رائبل غصے سے کانپ رہی تھی، تیز لہجے میں بولی۔
"او کے بی ریلیکس وہ چلے جائیں گے لیکن اس وقت وہ ہمارے مہمان ہیں۔" افشین نے اس کو بازو سے پکڑ کر پیار سے سمجھایا۔
"تو انہیں گیسٹ روم میں ٹھہرائیں میں انہیں دیکھنا بھی نہیں چاہتی۔" وہ اسی سپاٹ لہجے میں بولی۔
"لیکن میں تو تمہیں ہی دیکھنا چاہتا ہوں ہمیشہ۔" علی جو اس کے پیچھے ہی چلا آیا تھا اس کی بات سن کر پیار سے بولا رائبل اس کی بات کا جواب دیئے بغیر اس کی جانب دیکھے بنا تیزی سے اپنے کمرے کی طرف بڑھ گئی۔ اس کی خوش بو علی کی سانسوں میں اتر گئی تھی۔
"سوری بیٹا رائبل اس وقت کچھ تھکی ہوئی ہے ورنہ وہ تو غصے میں آتی ہی نہیں ہے۔" افشین نے معذرت خواہانہ انداز میں علی سے کہا۔
"اٹس او کے آنٹی اس کا غصہ بجا ہے اور میں اس کے ہر طرح کے غصے کو فیس کرنے کے لیے تیار ہوں۔" علی نے سنجیدگی سے کہا اور باہر نکل گیا۔
"مجھے اندازہ نہیں تھا کہ میری بیٹی کو بھی غصہ آتا ہے۔" افشین نے تیمور حسن کو رائبل کا علی پر غصہ کرنے والی بات

بتائی تو وہ افشین کے ساتھ اس کے کمرے میں آ کر مسکراتے ہوئے بولے تو وہ سنجیدگی سے بولی۔

"پاپا..... آپ کی بیٹی بھی انسان ہے اسے بھی غصہ آسکتا ہے۔"

"بیٹا اتنا غصہ کہ مہمان گھر سے ہی چلا گیا۔" تیمور حسن نے اس کے سر پر ہاتھ پھیرتے ہوئے کہا۔

"کہیں نہیں جانے والے وہ صاحب' آ جائیں گے سڑکیں ناپ کر اور یہ آئے کیوں ہیں یہاں؟"

"آپ کے لیے آئے ہیں۔" تیمور حسن نے جواب دیا۔

"میں نے انہیں نہیں بلایا اور نہ ہی مجھے ان کی ضرورت ہے آپ ان سے کہہ دیجیے کہ وہ یہاں سے چلے جائیں۔"

"بیٹا..... وہ شرمندہ ہیں۔" افشین نے بتایا۔

"ممی میں بھی بہت شرمندہ ہوئی ہوں وہاں جا کر اور اپنوں کے ہاتھوں زخم کھا کر..... اب کوئی نیا زخم دینے آئے ہیں یہ صاحب..... کیوں نہیں چھوڑ دیتے مجھے؟ کیوں پھر سے میرے زخم ہرے کرنے آ گئے ہیں؟" رابیل نے سنجیدہ سپاٹ اور دردناک لہجے میں کہا اس کی آنکھیں اس کے رونے کی کہانی سنا رہی تھیں۔ وہ دونوں تڑپ گئے۔

"کیا سمجھا ہے انہوں نے مجھے؟ کھلونا ہوں کیا کہ جب دل چاہا کھیل لیا' جب دل چاہا توڑ دیا۔ مجھ میں اور برداشت نہیں ہے پاپا! انسان ہوں میں پتھر نہیں ہوں' مجھے بھی چوٹ لگتی ہے' دکھ ہوتا ہے' مجھے بھی تکلیف ہوتی ہے۔" وہ بولتے بولتے رو پڑی۔

☆☆☆......

تم نے تو پھر بھی سیکھ لیا زمانے کے ساتھ جینا
ہم تو کچھ بھی نہ کر سکے تمہیں چاہنے کے سوا!

نگین کے موبائل پر خرم کا میسج آیا جس کو پڑھ کر وہ مسکرا دی۔

"ٹھیک کہا آپ نے مسٹر خرم! آپ تو کچھ بھی نہ کر سکے مجھے چاہنے کے سوا اور محبت عمل سے ثابت ہوتی ہے۔ دعوؤں' وعدوں اور قسموں پر زندگی نہیں گزرتی۔ عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی..... اور عمل کی جرأت آپ کر نہ سکے۔" نگین نے اسے دل میں مخاطب کرتے ہوئے کہا وہ اس وقت وہاب احمد کی فیکٹری کے آفس میں موجود تھی۔ وہ آج کل بزنس میں ان کا ہاتھ بٹا رہی تھی۔ اس کے دور شتے بھی آئے ہوئے تھے اور نوشین اور وہاب احمد سنجیدگی سے ان پر غور کر رہے تھے۔ نگین کی دوست زرین کی شادی بھی ایک ماہ پہلے ہوئی تھی وہ بھی بہت خوش تھی۔ نگین کو خرم کا خیال اکثر آتا مگر وہ اس کے ہر خیال کو جھٹک دیتی۔ جاوید کو پھانسی ہو گئی تھی۔ اس کا خوف بھی اس کے دل سے نکل گیا تھا' نوفل خوب دل لگا کر پڑھ رہا تھا۔ بظاہر سب کچھ ٹھیک تھا لیکن اندر کہیں سب کے دلوں میں بے چینی' کمی اور بے کلی سی تھی اور شاید اسی کا نام زندگی ہے۔

❁❁❁......❁......❁❁❁

رابیل بے چینی سے بستر پر کروٹیں بدل رہی تھی۔ اسے "وہاب لاج" میں گزارا ایک ایک پل یاد آ رہا تھا۔ تڑپا رہا تھا۔ علی کے ساتھ گزرے لمحے اسے کتنے بے چین رکھتے تھے۔ وہ کتنی اذیت میں رہی تھی اس سارے عرصے میں اسے اپنی ہر ہر اذیت پھر سے یاد آ رہی تھی۔ رابیل نے بہت خلوص سے علی کو چاہا تھا۔ دل سے اس سے محبت کی تھی' اسے یہ تجربہ ہو چکا تھا کہ محبت آپ کی دسترس میں ہو تو لگتا ہے ساری دنیا آپ کی مٹھی میں ہے اور اس محبت کے بل پہ آپ ساری دنیا سے ٹکر لے سکتے ہیں اس کے سامنے ڈٹ کر کھڑے ہو سکتے ہیں اور اگر یہی محبت مٹھی سے ریت کی طرح نکل جائے تو انسان کمزور پڑ جاتا ہے' بے جان سا ہو جاتا ہے' تڑپتا ہے' الجھتا ہے' اپنے آپ سے لڑتا ہے اور اپنے آپ تک سے ہار جاتا ہے خود کو تنہا محسوس کرتا ہے' اور محبت اگر آپ کے پاس ہو تو لب مسکراتے اور من میں پھول کھلتے رہتے ہیں جن کی خوش بو سے پورا وجود مہکنے لگتا ہے۔ یہی محبت آپ سے دور ہو جائے تو آنسو تھمتے ہی نہیں ہیں وجود ہستی میں خزاں چھا جاتی ہے افسردگی طاری ہو جاتی ہے' اندر باہر بارش سی ہوتی رہتی ہے درد ہجر کی بارش' شجر جاں کا پتا پتا مرجھا جاتا ہے' کملا جاتا ہے۔

رابیل کے پاس سب کی محبتیں تھیں۔ ماں باپ بھائی بہن، پھر بھی ایک کمی سی تھی۔ دل میں بے کلی سی تھی۔ علی کے قرب کے وہ چند لمحے وجود جاں پہ حاوی ہو گئے تھے۔ اسے کبھی کبھی خود پر بہت غصہ آتا کہ اس نے کیوں اپنی سادگی اور معصومیت میں اپنا آپ علی کے ہاتھوں میں دے دیا تھا؟ کیوں اس کے لمس کو اپنے وجود سے آشنا کیا تھا؟ کیوں اس کی سانسوں کو محسوس کیا تھا۔ آخر کیوں وہ اتنی بیوقوفی کی مرتکب ہوگئی تھی کہ اس کی محبتوں پر ایمان لا کر اس کو خود پر اختیار دے دیا؟

وہی شخص اس پر طنز و تضحیک کے تمسخر کے سنگ برسا کر کتنا ارزاں کر گیا تھا۔ جس کے ساتھ وہ اب رہنا نہیں چاہتی تھی۔ وہ اس کے پاس جانا بھی نہیں چاہتی تھی اور اس کی محبت سے پیچھا بھی نہیں چھڑا پا رہی تھی اور وہ اس کے پیچھے اسے منانے چلا آیا تھا' عجیب دوراہے پر کھڑی تھی وہ اس وقت..... غصہ بھی اسی پر تھا' پیار جس سے تھا۔ عداوت بھی اسی سے تھی دل کو محبت جس سے تھی۔ نہ جائے فرار تھی نہ جائے امان! سوچ رہی تھی وہ جائے تو اب جائے کہاں؟

❁ ❁ ❁ ..... ❁ ..... ❁ ❁ ❁

"یہاں کس لیے آئے ہیں آپ؟" رابیل نے تلخی سے پوچھا۔

"تمہیں منانے اور اپنے ساتھ لے جانے کے لیے۔"

"بھول ہے آپ کی کہ میں آپ کے ساتھ جاؤں گی اور بھول جایئے کہ میرے اور آپ کے بیچ کوئی رشتہ تھا' یا ہے اور بھول جایئے مجھے بھی یہی آپ کے لیے بہتر ہے۔" رابیل نے کھڑے ہو کر اسے کڑے تیوروں سے دیکھتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا تو وہ اس کے عین سامنے آ کھڑا ہوا۔ وہ بلیک جینز کی پینٹ اور سرخ ہائی نیک میں بہت فریش لگ رہی تھی' بالوں کو ہیئر کیچر میں مقید کر رکھا تھا۔ سادہ چہرہ دھلا دھلا سا اپنے قدرتی حسن کے جلوے دکھا رہا تھا۔ علی کا دل لبھا رہا تھا' وہ کتنی ہی دیر اسے محبت سے دیکھتا رہا پھر مخمور لہجے میں بولا۔

"میں جو چاہوں تمہیں اک پل میں بھلا سکتا ہوں پر میں بزدل ہوں مجھے موت سے ڈر لگتا ہے"

"آپ......" علی کے لفظوں اور لہجے نے رابیل کے دل پر آری سی چلا دی تھی۔ وہ تڑپ کر بس آپ ہی کہہ سکی اور جھنجلا کر اپنا کوٹ اٹھاتی باہر نکل گئی جہاں تیمور اس کا منتظر تھا' علی نے بہت بے بسی سے اسے جاتے ہوئے دیکھا تھا۔

"ہمت مرداں مدد خدا' دلہا بھائی ٹرائی اگین۔" نبیل نے پیچھے سے آ کر اس کے شانے پر ہاتھ رکھ کر کہا تو وہ دھیرے سے ہنس دیا۔

"ہاں ہمت تو میں بھی ہارنے والا نہیں ہوں۔"

"گڈ...... چلیں میں آپ کو اچھی سی کافی بنا کر پلاتا ہوں۔" نبیل نے مسکراتے ہوئے کہا تو وہ اس کے ساتھ آ گیا۔ علی نے نجانے ان تینوں پر کیا جادو کیا تھا کہ تیمور حسن' افشین اور نبیل اس سے ناراض نہیں تھے بلکہ اسے رابیل سے بات کرنے' منانے کا موقع فراہم کر رہے تھے۔ تیمور حسن جانتے تھے کہ علی بنیادی طور پر ایک اچھا انسان ہے اور بے بسی و جذباتی پن میں وہ رابیل پر غصے میں برس کر اسے ہرٹ کر گیا تھا اور اسے اپنی اس غلطی کا شدت سے احساس تھا اور وہ رابیل سے سچی محبت کرتا تھا' جبھی وہ یہاں آیا تھا' رابیل کو منانے کے لیے وہ اسے کھونا نہیں چاہتا تھا' اپنے ساتھ بسانا چاہتا تھا اس کا اظہار وہ ان کے سامنے کر چکا تھا اور رابیل کے دل میں بھی علی کے لیے محبت ہے اس بات سے بھی وہ بے خبر نہیں تھے۔

❁ ❁ ❁ ..... ❁ ..... ❁ ❁ ❁

نگین گھر پہنچی تو زاہد ماموں بمعہ فیملی موجود تھے۔ وہ انہیں سلام کر کے اپنے کمرے میں چلی آئی اور واش روم میں گھس گئی۔ ٹھنڈے پانی کے چھینٹے چہرے پر مارے پھر باہر آ گئی۔

"نگی بیٹی' یہاں آؤ میرے پاس آ کے بیٹھو۔" ثمینہ نے اسے بہت پیار سے مخاطب کیا' جیسا کہ وہ ہمیشہ اسے مخاطب کرتی تھیں۔

"جی مامی! کیسی ہیں آپ؟" نگین مسکراتی ہوئی ان کے برابر آ بیٹھی۔

"آج ان سب کا با جماعت آنے کا کیا مقصد ہوسکتا ہے؟" نگین نے دل میں سوچا۔

"اللہ کا شکر ہے میں بالکل ٹھیک ہوں تم سناؤ کیسی ہو؟ کتنے مہینے ہوگئے تم نے اپنے ماموں کے گھر کا رخ ہی نہیں کیا۔" ثمینہ نے اس کے خوب صورت چہرے کو دیکھتے ہوئے ہلکا سا شکوہ کیا۔

"مامی! میں آج کل ڈیڈی کے آفس جا رہی ہوں ناں تو ٹائم ہی نہیں ملتا اور آپ کون سا روز آتی ہیں میں تو آپ کو بھی مہینوں بعد اس گھر میں دیکھ رہی ہوں۔" نگین نے مسکراتے ہوئے جواب دیا تو وہ ذرا سی کھسیانی ہوکر کہنے لگیں۔

"بس نگی بیٹی! میں تو شرمندگی کے مارے نہ آسکی اس روز آئی تھی تو نجانے کیا الٹی سیدھی باتیں کر گئی تھی، تمہیں دکھ پہنچا تھا، بس تم سے نظریں ملانے کی ہمت نہیں ہورہی تھی، بیٹی اس بات کے لیے اپنی مامی کو معاف کردو اور اپنا دل صاف کرلو میری بیٹی۔"

"میرا دل صاف ہے مامی! ایک بات میری سمجھ میں نہیں آتی کہ ہم دل دکھانے میں تو ایک پل لگاتے ہیں اور منانے میں ایک سال اور کبھی کبھی پوری عمریں لگا دیتے ہیں، جب ہم بھول چکے ہوتے ہیں تب لوگ پھر سے ہمارے درد جگا دیتے ہیں، اپنے دل کا بوجھ ہلکا کرنے کی خاطر، دوسرے کے دل میں پھر سے پرانا دکھ بیدار کردیتے ہیں آخر ہم اتنی دیر کیوں کردیتے ہیں؟" نگین نے سنجیدگی سے کہا تو ثمینہ سے تو کیا کسی سے بھی کوئی جواب نہیں بن پڑا۔

"نگی بیٹی بھول جایئے جو ہوا، بڑوں سے بھی غلطیاں ہوجاتی ہیں۔" وہاب احمد معاملے کی نوعیت کو سمجھ چکے تھے، بوا جی کی زبانی انہیں ثمینہ کے حوالے سے جو بھی بات ہوئی تھی معلوم ہوچکی تھی جب ہی وہ نگین کو پیار سے سمجھا رہے تھے۔

"جی ڈیڈی! آئی نو بڑوں کی غلطیاں بعض اوقات چھوٹوں کے لیے بہت دکھ کا باعث بن جاتی ہیں آئی نو ڈیڈ۔" نگین نے مسکراتے ہوئے سنجیدگی سے کہا تو سمجھنے والے تو اس کی بات کا مطلب سمجھ کر نظریں چرا گئے۔

"نگی بیٹی! تم ہمیں بہت عزیز ہو اور مجھے تمہاری مامی کو تو تم ہمیشہ سے ہی بہت پسند ہو اس لیے ہم چاہتے ہیں کہ تمہیں ہمیشہ کے لیے اپنے گھر لے آئیں تمہیں کوئی اعتراض تو نہیں ہے بیٹی؟" زاہد ماموں نے براہ راست اس سے پوچھا تو وہ سمجھ گئی کہ اس کے آنے سے پہلے خرم اور اس کے رشتے کی بات ہوچکی ہے۔

"ماموں! اس سوال کا جواب آپ کو میرے ڈیڈی جی دیں گے۔ ہاں اس سے پہلے آپ مامی سے پوچھ لیں کہ کیا یہ واقعی دل سے مجھے اپنی بہو بنانے کی خواہش مند ہیں یا کسی دباؤ کے تحت مجبور ہوکر یہ رشتہ کرنا چاہ رہی ہیں۔" نگین نے نظریں جھکا کر سنجیدگی سے جواب دیا۔

"بیٹی! میں تمہیں دل سے اپنے خرم کی دلہن بنانا چاہتی ہوں۔" ثمینہ نے فوراً اقرار کیا۔

"ہاں بیٹی! اس بات کی ضمانت میں تمہیں دیتا ہوں کہ یہ دل سے یہ بات کہہ رہی ہے۔" زاہد ماموں نے مسکراتے ہوئے کہا تو وہ سب ہنس دیئے۔

"اور میرا خرم بھی دل سے تمہیں چاہتا ہے اس نے تو صاف کہہ دیا تھا کہ میں اگر شادی کروں گا تو صرف نگین وہاب سے ورنہ کنوارہ مر جاؤں گا۔" ثمینہ نے مسکراتے جوشیلے لہجے میں کہا۔

"مامی جی! میں بہت پھوہڑ لڑکی ہوں مجھے گھر داری بالکل نہیں آتی۔" نگین نے اپنی تسلی کے لیے یہ بھی کہہ دیا۔

"ارے تو کیا ہوا خرم آپ بھگتے گا۔" ثمینہ نے حسب عادت چٹکلا چھوڑا، جس پر سب ہنسنے لگے۔

(باقی ان شاء اللہ آئندہ ماہ)



چلو مانا کہ جیون بھی سزا سے کم نہیں ہوتا
مگر چاہت میں مرجانا کہاں آسان ہوتا ہے
محبت کے فسانوں میں بہت سے موڑ آتے ہیں
پر حد سے گزر جانا کہاں آسان ہوتا ہے

''رابیل باہر لان میں دھوپ سینک رہی تھی۔ گرے کلر کے ٹراؤزر پر سفید شرٹ پہنی ہوئی تھی وہ شاور لے کر آئی تھی اور آج دھوپ بھی بہت دنوں بعد اتنی تیز نکلی تھی کہ وہ لطف اٹھا رہی تھی۔ علی اسی وقت اپنا سامان سوٹ کیس بیگ وغیرہ اٹھائے گھر کے قریب ٹیکسی سے اترا۔ رابیل نے حیرانگی سے اس کے سامان کو دیکھا۔

''تو یہ اب چوبیس گھنٹے میرے سر پہ سوار رہیں گے۔'' رابیل نے غصے سے سوچا۔

''ہیلو کیسی ہو ہنی؟'' اس نے اپنا سوٹ کیس اور بیگ زمین پر رکھتے ہوئے پوچھا اس نے کوئی جواب نہیں دیا۔

''بیٹھنے کے لیے نہیں کہو گی۔''

''آپ کو تو اجازت کی ضرورت ہی نہیں...... کیوں؟'' وہ طنزیہ لہجے میں بولی تو وہ ہنس پڑا۔

''او...... یس' ٹھیک یاد دلایا بھلا بیوی کے پاس بیٹھنے کے لیے اجازت کی کیا ضرورت؟'' وہ مسکراتے ہوئے شوخ لہجے میں بولتا اس کے سامنے رکھی لان چیئر پر بیٹھ کر بہت غور سے اس کے سندر سراپے کا جائزہ لینے لگا۔

''پہلے سے بھی زیادہ حسین ہوگئی ہو تم۔'' علی نے اسے محبت پاش نظروں سے دیکھتے ہوئے دل سے کہا۔

''اپنوں میں واپس لوٹ آئی ہوں نا اس لیے۔'' جواب بہت کاٹ دار تھا علی نے نچلا ہونٹ دانتوں تلے دبایا۔

''میں نے جو لاکٹ تمہیں گفٹ کیا تھا تم نے واپس کیوں کردیا؟''

''میں تو آپ کا ہر گفٹ واپس کر آئی تھی ایک لاکٹ ہی کیا؟'' وہ مسلسل اخبار پر نظریں جمائے ہوئے تھی اور نہایت سنجیدہ اور بے مروت لہجے میں اسے جواب دے رہی تھی۔

''کیا تم وہ سب بھول نہیں سکتیں؟'' علی نے بے چین ہو کر پوچھا تو اس نے شعلہ بار نظروں سے اسے دیکھتے ہوئے کہا۔

''میں وہ سب بھول رہی تھی کہ آپ یہاں چلے آئے...... مجھے وہ سب پھر سے یاد دلانے کے لیے' میرے زخم تازہ کرنے کے لیے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا آخر آپ یہاں آئے کیوں ہیں؟''

''تمہیں منانے کے لیے۔''

''کیوں؟ میں تو ناراض نہیں ہوں...... اور ہو بھی کیسے سکتی ہوں؟ آپ کا میرا رشتہ ہی کیا ہے؟ رات کی تاریکی میں ایک الزام کی پاداش میں مجبوری میں جوڑا گیا ایک کاغذی رشتہ جس کی کوئی حیثیت نہیں میری نظر میں...... اب آپ یہاں آ ہی گئے ہیں تو اس پیپر میرج کو ختم کر کے جائیں۔''

''رابیل......'' علی اس کی باتوں سے چھلکتی غیریت اور اجنبیت سے تڑپ اٹھا۔

''مسٹر علی' میں اس نام نہاد نکاح نامے کو تعویذ بنا کر اپنے گلے میں نہیں ڈالنا چاہتی مجھے اس سے آزاد کردیں۔'' رابیل نے غصے سے اخبار بند کرتے ہوئے کہا۔

''رابیل...... میں تمہیں کھونا نہیں چاہتا۔''

''آپ نے مجھے پایا ہی کب تھا؟'' رابیل کے لہجے

کا خالی پن وہ محسوس کررہا تھا‘ اسے اس کے دل پر گزری ہر کیفیت کا احساس واندازہ ہورہا تھا۔ وہ حق بجانب تھی یہ سب کہنے میں‘ اسے علی کے ساتھ ایسا ہی رویہ رکھنا چاہیے تھا۔

”رابیل...... میں اپنے ہر لفظ کے لیے شرمندہ ہوں...... یقین کرو میں ایک پل بھی سکون سے نہیں رہ پایا۔ میرا ارادہ تمہیں ہرٹ کرنے کا نہیں تھا رابیل! میں تو تمہیں اپنی محبت کا واسطہ دے کر لندن جانے سے روکنے کے لیے آیا تھا‘ تمہارے پاس مگر قسمت کو جانے کیا ہوا کہ سب کچھ الٹ ہوگیا۔ میرا ضمیر مجھے چین نہیں لینے دیتا۔“

وہ بہت بے بسی و بے قراری سے بتارہا تھا۔ رابیل کو یقین تھا کہ وہ سچ کہہ رہا ہے مگر وہ سرد مہری پر ہی مائل رہی...... اپنی جگہ سے کھڑی ہوگئی۔

”تو آپ یہاں اپنے دل کو قرار اور ضمیر کو سکون بخشنے کے لیے آئے ہیں۔ بہت جلدی خیال آگیا آپ کو۔“ رابیل نے طنزیہ مگر دھیمے لہجے میں کہا تو وہ شرمندگی سے بولا۔

”تمہارا سامنا کرنے کی جرأت وہمت نہیں تھی مجھ میں‘ بس اسی میں اتنا وقت لگ گیا‘ آئی ایم رئیلی سوری۔“

”اتنے عرصے میں تو انسان خود کو سمجھا لیتا ہے۔ اب میرا پیچھا کیوں نہیں چھوڑ دیتے آپ...... سکون سے کیوں نہیں جینے دیتے مجھے...... اپنے سکون اور اطمینان کے لیے آپ بار بار مجھے بے سکون کیوں کرتے ہیں؟“

”رابیل آئی لو یو۔“ علی نے اس کا ہاتھ پکڑ کر دل سے کہا۔

”اوہ پلیز...... دیکھ چکی ہوں میں آپ کی محبت۔“ رابیل نے سختی سے اپنا ہاتھ اس سے چھڑاتے ہوئے تلخی سے کہا۔

”مجھے اس طرح مت ٹھکراؤ رابیل‘ پلیز مجھے یوں رد مت کرو معاف کردو مجھے۔“ علی نے تڑپ کر کہا۔

”معاف کردیا میں نے آپ کو اور پلیز اب آپ بھی معاف کردیں مجھے‘ جان چھوڑ دیں میری۔“ درشتی سے کہتی وہ باہر نکل گئی۔



”نوشین‘ وہاب اب تم دونوں اپنا فیصلہ سنادو کیونکہ نگی نے تو اپنا فیصلہ تم پر چھوڑ دیا ہے۔ خرم تمہارے سامنے کا بچہ ہے دیکھا بھالا ہے‘ پڑھا لکھا ہے‘ برسر روزگار ہے اور سب سے بڑھ کر یہ کہ تمہاری نگی کو بہت چاہتا ہے۔ بس اب تم ہاں کردو۔“

”نگی بیٹی‘ آپ میرے ساتھ آیئے ذرا۔“ وہاب احمد نے نگین سے کہا اور خود اٹھ کر ایک طرف چلے گئے۔

”جی ڈیڈی۔“ نگین بھی اٹھ کر ان کے پاس چلی آئی۔

”نگی بیٹی! یہ آپ کی زندگی کا معاملہ ہے‘ اگر آپ کو خرم کے رشتے پر اعتراض ہے تو آپ مجھے بتاسکتی ہیں۔ سوچنے کے لیے وقت لے سکتی ہیں‘ میں آپ کے ماموں کو فی الوقت جواب نہیں دوں گا تین چار دن سوچنے کے لیے مانگ لیتے ہیں آپ اچھی طرح سے سوچ کر اپنا جواب مجھے بتادینا۔“ وہاب احمد نے اس کے سر پر دست شفقت رکھ کر کہا۔

”ڈیڈی‘ مجھے یقین ہے کہ آپ میری زندگی کے لیے جو بھی فیصلہ کریں گے وہ بہتر ہوگا۔ میں اس رشتے کے حوالے سے کچھ سوچنا نہیں چاہتی۔ آپ میرے مستقبل کے حوالے سے جو بھی فیصلہ کریں گے مجھے دل سے قبول ہوگا۔“ نگین نے نظریں جھکا کر آہستگی سے جواب دیا تو انہیں اس کی سعادت مندی پر بہت پیار آیا۔

”جیتی رہیے‘ اگر فیصلہ مجھے ہی کرنا ہے تو میں خرم کے رشتے کو آج ہی منظور کرلیتا ہوں...... ٹھیک ہے نا۔“ وہاب احمد نے اس کی پیشانی چوم کر کہا اور واپس سب کے درمیان آگئے۔ جہاں سب ہی ان کی طرف جواب طلب نظروں سے دیکھ رہے تھے۔

”نوشین بیگم! آپ کی کیا رائے ہے خرم کے بارے میں؟ سوچنے کی مہلت مانگ لیں یا ان کی مانگ مان لیں آج ہی۔“ وہاب احمد نے نوشین سے مدھم آواز میں پوچھا وہ ان کے بائیں جانب ہی بیٹھی تھیں صوفے پر۔

''اگر آپ کو یہ رشتہ منظور ہے تو آپ ابھی ہاں کرنے کا حق رکھتے ہیں سرتاج۔'' نوشین نے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔
''ہوں...... تھینک یو بیگم صاحبہ۔'' وہ خوش دلی سے مسکرائے۔ اور پھر ان کی طرف متوجہ ہوئے۔
''زاہد بھائی' بھابی مجھے بلکہ ہمیں یہ رشتہ منظور ہے۔''
''بہت بہت شکریہ وہاب! تم نے میرا مان رکھ لیا' بس اب بہت جلد میں اپنی نگی کو اپنی بہو بنا کر لے جاؤں گی اور بیٹی بنا کر رکھوں گی۔'' ثمینہ نے خوش ہو کر کہا اور نگین کو پیار کیا۔
''نوشی...... سب کا منہ میٹھا کراؤ بھئی۔'' وہاب احمد نے کہا۔
''بواجی' یہ مٹھائی کی ٹوکری کھولیں اور سب کا منہ میٹھا کروائیں۔'' ثمینہ اور زاہد ماموں نے ایک طرح سے رشتہ طے ہونے کی رسم ادا کردی تھی۔ عابد ماموں اینڈ فیملی سمیت اگلے دن شادی کی تاریخ طے کرنے کے لیے وہاب احمد نے سب کو ''وہاب لاج'' مدعو کرلیا۔
''یہ کیا چٹ منگنی پٹ بیاہ۔'' نگین نے سنا تو ٹپٹا کر بولی۔
''خرم بھائی سے صبر جو نہیں ہو رہا۔'' ماہین نے شرارت سے مسکراتے ہوئے جواب دیا۔
''اچھا اور اگر انکار ہو جاتا تو......'' نگین نے کہا۔
''ان کا تو ہارٹ ہی فیل ہو جاتا۔''
''ہائے توبہ کرو اپنے بھائی کے لیے ایسی باتیں کرتی ہو۔'' نگین نے سہم کر کہا تو وہ ہنس کر بولی۔
''یہ بھائی کے ہی الفاظ ہیں کہہ رہے تھے انکار ہوا تو میں زندہ نہیں بچوں گا' میرا ہارٹ فیل ہو جائے گا۔'' نگین کا رشتہ طے ہونے کی خبر لندن ''تیمور لاج'' میں پہنچ چکی تھی۔ سب کو بہت خوشی ہو رہی تھی۔ رابیل نے نگین کو فون کرکے مبارک باد دی۔
''نگی آپی! بہت بہت مبارک ہو آپ کو ریئلی آئی ایم سو ہیپی فار یو۔'' رابیل نے خوشی سے پر لہجے میں کہا۔
''تھینکس ڈیئر' دعا کرنا سب اچھا رہے۔''
''ان شاء اللہ سب اچھا بلکہ بہت اچھا رہے گا۔ خرم بھائی آپ کو بہت محبت دیں گے' بہت خوش رکھیں گے۔ ان کی محبت سچی ہے جب ہی تو رشتہ لے کر آ گئے نا۔'' رابیل نے کھنکتے لہجے میں کہا۔
''ہاں اور علی بھائی کی محبت بھی تو سچی' کھری ہے نا رابیل! دیکھو تمہیں منانے لندن تک جا پہنچے۔''
''انہیں یہاں نہیں آنا چاہیے تھا۔ میں وہ سب پاکستان ہی چھوڑ آئی تھی' جب میں وہاں سے سوائے دکھ کے کچھ نہیں لا سکی تو یہ کیوں مجھے پھر سے وہاں گھسیٹنا چاہتے ہیں؟'' رابیل نے سنجیدہ لہجے میں کہا تو نگین اس کے دکھ کو سمجھتے ہوئے نرمی سے بولی۔
''وہ تم سے بہت پیار کرتے ہیں' بے حد بے حساب محبت ہے انہیں تم سے رابیل! پلیز ان کے ساتھ چلی آؤ وہ تمہارے بنا ادھورے ہیں' ہم نے دیکھا ہے انہیں وہ علی جو کبھی کسی لڑکی کو نظر اٹھا کر دیکھنا بھی پسند نہیں کرتا تھا ان کی آنکھوں میں ہم نے تمہاری جدائی کا درد دیکھا ہے۔ میں جانتی ہوں تم بھی ان سے محبت کرتی ہو اس محبت کو اور مت تڑپاؤ وہ آ گئے ہیں ناں تمہارے پاس تو اب تم بھی دل سے پرانی باتیں بھلا کر ان کے ساتھ چلی آؤ۔''
''نگی آپی یہ سب اتنا آسان نہیں ہے۔ پہلے سب کو لگا کہ رابیل غلط ہے' انہوں نے دل کھول کے غلط کہا۔ پھر سب کو لگا کہ رابیل صحیح تھی وہ غلط تھے تو سب معافیاں مانگ کر اپنے ضمیر کو سکون پہنچانے مطمئن کرنے کے لیے نکل کھڑے ہوئے...... آئینہ ہوں میں' کھلونا ہوں یا مٹی کا مادھو؟ کیا سمجھ لیا ہے سب نے مجھے؟ کہہ تو دیا کہ معاف کردیا ہے سب کو...... پھر کیوں میرا پیچھا کر رہے ہیں؟ اب کیا چاہتے ہیں مجھ سے؟''
''تمہارا ساتھ۔'' علی کی آواز تھی جانے وہ کب اس کے پیچھے آ کھڑا ہوا تھا' اس کی ساری باتیں سن چکا تھا۔ بہت شرمسار اور دکھی لگ رہا تھا۔ رابیل نے فون بند کردیا۔ اس کا چہرہ آنسوؤں سے تر تھا۔ وہ بنا علی کی طرف دیکھے

جانے لگی تھی مگر علی نے اس کو بازو سے تھام لیا۔
"کیا مسئلہ ہے آپ کا؟" وہ اپنے آنسو بے دردی سے ہتھیلیوں سے رگڑتے ہوئے پوچھ رہی تھی لہجہ بھیگ ہوا تھا۔
"محبت...... وہ بھی بے حساب......" علی نے بہت شہد آگیں لہجے میں کہا اور اسے اپنے حصار میں لے لیا۔ اس کی سحر طراز آنکھیں رابیل کے وجود کو اپنی گرفت میں لیے اسے پگھلنے پر مائل کررہی تھیں۔
"معجزے اب نہیں ہوتے مسٹر......" رابیل نے اپنی دھڑکنوں کے شور سے کان ہٹاتے ہوئے سپاٹ لہجے میں کہا۔
"ہوتے ہیں میری جان! معجزے اب بھی ہوتے ہیں کیونکہ محبت دل کا سجدہ ہے اور جب دل نے رب کی چوکھٹ پہ ماتھا ٹیک دیا تو سمجھو معجزہ ہوگیا۔ جو جتنا جھکتا ہے نا وہ اسے اتنا ہی سر بلند وسرفراز کرتا ہے، کامیاب وکامران کرتا ہے۔" علی کا لہجہ یقین، اعتماد اور امید سے پر تھا۔ اس کی محبت کے احساس سے چور تھا وہ اس کے حصار سے نکلنے کی سعی کررہی تھی اور وہ اسے مزید اپنے قریب کررہا تھا۔
"مجھ سے اس قسم کی گفتگو کرنے کا کوئی حق نہیں ہے آپ کو۔"
"حق تو ہے میری جان! تم نے اپنے جملہ حقوق میرے نام محفوظ کرائے تھے بھول گئیں۔" وہ ایک ہاتھ سے بہت محبت سے اس کے بال سنوار رہا تھا اور وہ بے بس ہوتی جارہی تھی۔
"کچھ بھی بھولی نہیں ہوں میں...... بھول رہی تھی کہ آپ یاد دلانے چلے آئے۔ کیا ضرورت تھی آنے کی؟ میں مر تو نہیں گئی آپ کے بنا۔" رابیل نے تلخی سے کہا۔
"ہاں لیکن میں تو مر رہا تھا نا پل پل۔"
"جبھی اتنی جلدی تشریف لائے آپ۔" اس کا لہجہ سلگا ہوا تھا۔
"تو میری گڑیا کو میری رابیل کو میرا انتظار تھا نا...... تم اس لیے غصہ کررہی ہو نا کہ میں نے آنے میں اتنی دیر کیوں لگادی۔ سوری میری جان! میں ڈرپوک آدمی ہوں، تمہاری طرح بہادر نہیں ہوں نا اس لیے ہمت جمع کرتے کرتے اتنا وقت لگ لیا۔ معاف کردو نا پلیز...... دیکھو اب تو آگیا ہوں تمہارے پاس، تمہیں منانے کے لیے...... اپنے ساتھ لے جانے کے لیے ہوں۔" علی نے مسکراتے ہوئے بہت محبت سے کہا۔
"بہتر ہے کہ آپ واپس چلے جائیں میرے لیے آپ کی ان باتوں میں، آپ کے قرب میں کوئی اٹریکشن ہے نہ ہی انٹرسٹ جسٹ لیومی الون۔" رابیل علی کو جتنا نظر انداز کررہی تھی وہ اسی قدر اس کی قربت کا خواہاں تھا۔
"یار! اپنا شہر لندن ہی دکھادو سیر کرادو اپنے شہر کی۔" علی نے بات کرنے کی کوشش کی تو اس نے فوراً طنز کیا۔
"آپ نے تو جیسے بہت سیر کرائی تھی نا مجھے اپنے شہر کی۔"
"یار! ہم نے تو ہر کام ہی غلط کیا ہے تم خود کو، ہم سے کمپیئر مت کرو، ہم تو تمہارے پاؤں کی دھول بھی نہیں لیکن تم تو بہت مہمان نواز ہونا تو کرادو نا سیر پھر۔" علی نے سنجیدگی سے کہا اس کے لہجے کا دکھ اور بے بسی اور خود کو اس کے پاؤں کی دھول سے کمتر کہنا رابیل کو اندر سے ہلا گیا وہ شرمساری ہوگئی اپنے رویے اور اس کی بے کراں محبت پر۔
"خود کو اتنا ارزاں مت کریں۔"
"تو تم انمول کردو نا مجھے اپنا ساتھ بخش کر نایاب کردو نا مجھے چھو کر......" علی نے بے قراری سے اسے دیکھا، کتنی بے کلی اور محبت اس کی آنکھوں میں مچل رہی تھی، رابیل بس لمحے بھر کو ہی اس کی آنکھوں میں دیکھ پائی اور فوراً نگاہ چرالی تھی۔ علی نے فوراً اس کی حرکت پکڑ لی تھی۔
"کیوں؟ دیکھنے کی تاب نہیں ہے نا۔ نہیں دیکھ پاتیں میری آنکھوں میں اپنے لیے یہ تڑپ اور بے بسی کا سمندر، محبتوں کا بحر بے کراں تم کو کمزور کرنے لگتا ہے نا رابیل! تمہیں لگتا ہے نا کہ اگر تم زیادہ دیر میری آنکھوں میں دیکھوگی تو ڈوب جاؤگی ان کی گہرائی میں...... نہیں روک پاؤگی خود کو مجھ سے مزید دور رہنے سے...... ہے ناں رابیل!

جانتی ہونا تم کہ میں کچھ نہیں ہوں تمہارے بنا...... جانتی ہونا میرے وجود کا ذرہ ذرہ آفتاب ہوجائے گر تم مجھے اپنی محبت کا یقین دے دو...... مجھے اپنے ساتھ کا اذن بخش دو گر تم مجھے اپنی ہمراہی کا اعزاز عطا کردو تو یہ...... بے مول اور بے قیمت شخص ایک دم سے انمول اور بیش قیمت ہوجائے گا جانتی ہونا تم......؟" رابیل کے لیے کوئی راہ فرار نہیں تھی علی کی محبتوں نے اسے ایک سے مغرور بنا دیا تھا۔ وہ اس کے سامنے موم کی طرح پگھل رہی تھی کہ اس کے طلسم لفظوں اور زیست افروز لمس کا دھاگہ سیل فون پر آنے والی کال نے توڑا تھا علی محبت سے اسے تھپکتا ہوا فون آن کر کے گیسٹ روم کی جانب بڑھ گیا۔ رابیل اس کے پیار کے سحر میں جکڑی وہیں کھڑی اپنے دل کی خوشی پر ششدر رہ گئی۔

❀ ...... ❀ ...... ❀

بہت دنوں بعد ایک نئے نمبر سے ذوالنون کو ٹیکسٹ موصول ہوا تھا۔ ایسی شاعری سوائے کرن کے کون اسے بھیج سکتا ہے اس کے خیال سے ہی ذوالنون کا دل بڑے زور سے دھڑکا اور اس نے فوراً تصدیق کے لیے لکھ بھیجا۔

"کرن......"

"اور کون یاد کرے گا تمہیں...... یہ ہم ہی ہیں خطا کار تیرے۔" کرن کا جواب حسب عادت شعر کی صورت آیا تھا۔ ذوالنون کی آنکھیں بھیگ گئیں اس کی اتنی محبت پر وہ اسے اتنا چاہتی تھی اور دور جا کے بھی نہیں بھولی تھی ایسی بے لوث محبت کہاں ملتی وہ جو اسے ایک ذرا سی بات پہ قبول کرنے سے بھاگ رہا تھا۔ سچ تو یہ تھا کہ وہ دور جا کے اور بھی قریب آگئی تھی اس کے اور وہ اس کی یادوں میں خوشی بھی محسوس کرتا تھا اور جدائی کا درد بھی۔

"آئی مس یو کرن۔" ذوالنون نے بے اختیار لکھ بھیجا۔

"اللہ کرے کہ تم مجھے اتنا مس کرو اتنا مس کرو کہ تمہیں مجھ سے محبت ہوجائے۔" کرن کا جواب پڑھ کر وہ ہنس پڑا۔

"تم کیا جانو! کتنی محبت ہے تم سے؟" وہ باآواز بولا۔

"محبت ہوگئی تو کیا کرو گی؟"

"فوراً تم سے شادی کرلوں گی۔" کرن کا جواب صاف تھا۔ وہ ایسی ہی تھی دل کی بات کو فوراً زبان دینے والی بے باک صاف گو۔

"تاکہ محبت ختم ہوجائے۔" ذوالنون نے مذاق سے لکھا۔

"اگر محبت ہوگی تو کبھی ختم نہیں ہوگی۔ میں جہاں بھی رہوں تمہیں اگر مجھ سے محبت ہوگئی تو ہمیشہ رہے گی کیونکہ مجھے اپنی محبت پہ یقین ہے میری محبت تمہیں کہیں اور جانے ہی نہیں دے گی۔" کرن کا پریقین جواب پڑھ کر وہ مسکرانے لگا۔

"ذوالنون تم بھی روتے تو ہوگے مجھے یاد کر کے تڑپتے ہوگے تم بھی میری جدائی میں جب میں تمہیں یہاں آکر بھی نہیں بھولی تو تم مجھے کیسے بھول سکتے ہو؟ میری محبت کے پرخلوص جذبوں کی آنچ تمہارے دل تک پہنچتی ہے نا جبھی تم ایک دم سے خاموش ہوجاتے ہو میری محبت کے سامنے ہار جاتے ہو ہے ناں۔" کرن نے اپنے موبائل کی بڑی سی اسکرین پر ذوالنون کی مسکراتی ہوئی تصویر دیکھتے ہوئے کہا جیسے وہ سن ہی تو رہا تھا اور اپنے آنسوؤں کو بہنے دیا کہ اس کی یاد میں بہنے والے آنسو ہی تو اس کی تنہائی کے ساتھی تھے۔

❀ ...... ❀ ...... ❀

علی فون پر خرم سے مخاطب تھا۔ نگاہیں رابیل پر مرکوز تھیں جو اپنی بکس سمیٹ رہی تھی اور اس کی بات سن کر خاموشی سے لان میں آگئی جہاں نبیل پہلے ہی جھولے پر بیٹھا تھا وہ بھی اس کے پاس بیٹھ گئی اور کہنے لگی۔

"بھائی آپ انہیں لندن کی سیر کیوں نہیں کرا دیتے خوامخواہ ہر وقت گھر میں موجود رہتے ہیں۔"

"اوکے ہم سب چلیں گے نیو ایئر ہیٹ سے اسٹارٹ کرتے ہیں۔" نبیل نے مسکراتے ہوئے کہا۔

"جو بھی کریں انہیں لے جائیں یہاں سے۔"

"علی تو تمہیں ساتھ لے جانے آئے ہیں۔" نبیل نے اس کا چہرہ دیکھا جہاں بہت بے چینی پھیلی تھی۔

”وہ آئے اور آپ مجھے بھیجنے کو تیار بیٹھے ہیں۔“
”ارے ایسے کیسے بھیج دیں گے ہم پورے اہتمام کے ساتھ تمہیں دلہن بنا کر رخصت کریں گے۔“ نبیل نے مسکراتے ہوئے کہا۔
”بھائی پلیز‘ میں اس ٹاپک پر کسی سے بات نہیں کرنا چاہتی۔ مجھے نہیں پتا‘ مجھے غصہ آنے لگتا ہے وہ سب یاد کر کے کیسے مجھے اس بندھن میں باندھا گیا تھا وہ ذلت‘ وہ توہین میں کیسے بھول سکتی ہوں؟ میں وہ سب وہاں چھوڑ آئی تھی مگر میری روح کے زخم کسی کو دکھائی نہیں دیتے۔“ وہ روہانسی ہوگئی‘ نبیل نے اسے اپنے ساتھ لگالیا۔
”دکھائی بھی دیتے ہیں اور محسوس بھی ہوتے ہیں میری گڑیا! میں‘ مما‘ پاپا اور وہاب انکل اور علی ہم سب تمہارے درد اور دکھ سے واقف ہیں۔ ہم سب تم سے بہت محبت کرتے ہیں۔“
”تو کیوں چھیڑتے ہیں میرے زخموں کو۔“ وہ رو پڑی۔
”تاکہ ان زخموں کا مکمل علاج ہوسکے‘ علی ہیں تمہارے زخموں کا مداوا وہ مسیحا ہیں تمہارا‘ وہ بہت محبت کرتے ہیں تم سے۔ ہمیں اس کا اندازہ ہوگیا ہے اسی لیے...... وہ یہاں موجود ہیں۔“ نبیل نے نرمی سے سمجھایا۔
”جانتی ہوں بھائی‘ لیکن کیا مجھے کوئی حق نہیں ہے ناراض ہونے یا گلہ کرنے کا‘ انہیں ایک سال لگ گیا میرے سامنے آنے میں‘ اور آپ اور وہ چاہتے ہیں کہ میں ایک منٹ میں ان کی بات مان لوں اور کہوں کہ ہاں میں تو آپ کے لیے دلہن بننے کو بے تاب تھی‘ میری تو کوئی سیلف ریسپیکٹ ہے ہی نہیں‘ ان سب نے‘ مجھے ذلیل کیا مگر میں پھر بھی ان کے ساتھ رہنے کے لیے مری جارہی ہوں پلیز مجھے لے جائیں اپنے ساتھ۔“ رابیل دکھ سے بھیگتے لہجے میں بولتی چلی گئی۔ نبیل لب بھینچ کر رہ گیا۔
”بیٹا کوئی آپ کے ساتھ زبردستی نہیں کرے گا۔“ افشین بھی وہیں آ گئیں تھیں اس کی باتیں سن کر محبت سے کہا۔
”تو یہ سب کیا ہے مما؟ ہر کوئی مجھے یہ کیوں باور کرانے کی کوشش کررہا ہے کہ غلطی پر میں ہوں۔ ایک سال بعد وہ آکے کہتے ہیں کہ مجھے معاف کردو مجھ سے غلطی ہوگئی......
تو مما‘ میں نے معاف تو کردیا تھا ان سب کو‘ پھر کیوں میں غلطی پر ہوں؟ ان کے ضمیر کا بوجھ بھی اتر گیا ہے تو اب جائیں نا واپس...... میں کیوں جاؤں ان کے ساتھ؟“
”واٹ اے ای موشنل سین‘ کہیں میری جگہ بھی ہے کہ نہیں۔“ میتھیو نے لان میں داخل ہوتے ہوئے کہا تو وہ تینوں ہنس پڑے۔
”مسٹر علی کے آنے سے تم بہت ڈسٹرب ہوگئی ہو‘ یور آئیز فل آف ٹیئرز‘ تمہاری آنکھیں آنسوؤں سے بھری رہتی ہیں یہ پرابلم کیسے سولو ہوگا؟“ میتھیو اس کے ساتھ قدم ملا کے چلتے ہوئے فکرمندی سے پوچھ رہا تھا۔
”فارگیٹ اٹ میتھیو‘ میں اس ٹاپک پہ بات نہیں کرنا چاہتی‘ گھر سے باہر تمہارے ساتھ اس لیے آئی تاکہ دھیان بٹ جائے۔“ رابیل کی بے کلی اور بیزاری اس کے لہجے اور چہرے سے عیاں تھی۔
”اور تم جو ٹکڑوں میں بٹ رہی ہو وہ۔“
”میتھیو‘ میں اس شخص سے محبت کرتی ہوں‘ مگر نجانے کیوں میں اسے یہاں برداشت نہیں کر پارہی‘ میں اس کے ساتھ جانا نہیں چاہتی...... شاید میں اندر سے بہت ڈری ہوئی ہوں‘ خود کو وہاں ان سکیور فیل کرتی ہوں‘ میرے مما‘ پاپا کی محبتوں سے بنا یہ گھر میرے لیے جنت کی طرح ہے‘ میں وہاں گئی تو مجھے اپنے گھر کی قدر ہوئی‘ ان محبتوں کی قدر میں نے وہاں جا کر جانی‘ تم سب فرینڈز‘ مما‘ پاپا‘ نبیل بھائی‘ میری زندگی کا اثاثہ ہو۔ میرا وہ مدار ہو تم سب جس کے ساتھ ساتھ میں چلتی ہوں اور چلتے رہنا چاہتی ہوں۔“ رابیل تھکے تھکے لہجے میں کہتی ہوئی سنگی بنچ پر بیٹھ گئی‘ میتھیو بھی اس کے ساتھ بیٹھ گیا اور اس کا ہاتھ اپنے ہاتھوں میں لے کر اس کے چہرے کو دیکھتے ہوئے محبت اور خلوص سے بولا۔
”رابیل مائی فرینڈ‘ ہم سب تمہارے ساتھ ہیں اور رہیں گے‘ تم کہیں بھی چلی جاؤ ہماری ریلیشن شپ کبھی

ختم نہیں ہوگا۔ وی لوز یو اینڈ وی آ آل ویز ودیو۔‘‘
’’ یس آئی نو تھینکس۔‘‘ وہ مسکرا دی۔
’’ تم بکس پڑھتی ہو نا۔‘‘
’’ ہاں پڑھتی ہوں اسی لیے تو بہل جاتی و سنبھل جاتی ہوں۔‘‘ رابیل نے گہرا سانس لیا۔
’’ یو نو لائف از لائیک اے بک۔‘‘ میتھیو نے مخلصانہ دوستانہ اور بزرگانہ انداز میں سمجھایا‘ رابیل کو بہت اچھا لگا۔ اس نے مسکراتے ہوئے یقین دلایا۔
’’ ڈونٹ وری ڈیئر‘ میں کچھ بھی نہیں گنواؤں گی‘ جو کچھ گنوا کے آئی تھی وہاں اس کے بعد اب کچھ اور گنوانے کی ہمت نہیں ہے مجھ میں اور حماقت بھی نہیں کروں گی‘ میں سمجھتی ہوں یہ سب باتیں۔‘‘
’’ آئی نو یو آر انٹیلی جنٹ‘ سمجھدار اور سینس ایبل لڑکی ہو اسی لیے میں کہتا ہوں‘ آئی ایم پراؤڈ آف یو۔‘‘ میتھیو نے مسکراتے ہوئے کہا تو وہ ہنس دی۔
’’ ہنسا کرو اچھی لگتی ہو۔‘‘
’’ میتھیو‘ میرے دوست! ایک بات ہمیشہ یاد رکھنا کبھی کسی کا دل مت دکھانا کیونکہ معافی مانگ لینے کے باوجود اسے دکھ ضرور رہے گا‘ جیسے دیوار میں لگی کیل کو نکالنے سے نشان رہ جاتا ہے۔‘‘
’’ آئی انڈر اسٹینڈ مائی فرینڈ آئی کین انڈر اسٹینڈ‘ تمہارا دکھ میں فیل کر سکتا ہوں‘ تم کو خوشیاں ملیں گی اور بہت بہت ملیں گی‘ فیر (پھر) دیکھنا تم ہر دکھ بھول جاؤ گی۔‘‘
میتھیو نے مسکراتے ہوئے اسے یقین دلایا۔
’’ ان شاء اللہ۔‘‘ وہ پرامید سی مسکراتے ہوئے کھڑی ہوگئی۔
’’ اسٹیفی سے ملنے چلیں۔‘‘
’’ چلو نیو ایئر پارٹی پلان کرتے ہیں پال بہت ایکسائیٹڈ ہے اپنی انگیج منٹ کے بعد سے۔‘‘ میتھیو نے مسکراتے ہوئے اس کے ساتھ چلتے ہوئے کہا۔ رابیل نے دیکھا سامنے سے علی آ رہا تھا۔ وہ اسے وہاں دیکھ کر اپنے دل میں اٹھتے شور سے پریشان ہو اٹھی۔

’’ اونو ناٹ اگین۔‘‘ رابیل بڑبڑائی۔
’’ ڈونٹ وری آئی ایم ودیو۔‘‘ میتھیو بھی علی کو دیکھ چکا تھا۔ رابیل کا ہاتھ پکڑ کر اسے تسلی دی۔
’’ ہائے گائز۔‘‘ وہ دونوں چلتے ہوئے ایک دوسرے کے قریب پہنچے تو علی نے دونوں کو وش کیا۔
’’ ہائے مسٹر علی‘ ہاؤ آر یو؟‘‘ میتھیو نے اس سے خوش دلی سے مصافحہ کیا۔
’’ فائن اینڈ یو؟‘‘
’’ اے ون۔‘‘ میتھیو نے مسکراتے ہوئے کہا۔
’’ وہ تو تم ہوگے ہی رابیل کے ساتھ جو ہو۔‘‘ علی نے رابیل کے چہرے کو بغور دیکھا تھا وہ کہیں اور ہی دیکھ رہی تھی جیسے وہ وہاں تھی ہی نہیں‘ اس کے چہرے پر کوئی تاثر نہیں تھا۔
’’ یس یو آر رائیٹ۔‘‘ میتھیو نے اس کی بات کی تائید کی‘ اس نے ابھی تک رابیل کا ہاتھ پکڑ رکھا تھا اور علی کو انجانی سی جلن محسوس ہو رہی تھی۔
’’ مجھے رابیل سے بات کرنی ہے کیا آپ ہمیں اکیلا چھوڑ سکتے ہیں؟‘‘
’’ اوکے ٹیک یوئیر ٹائم بٹ آئی ایم ہیپر لی کاز شی از ود می سو شی از مائی رسپانسی بیلٹی یہ میرے ساتھ گھر سے آئی تھی۔‘‘ میتھیو نے بہت سنجیدگی سے اسے جتایا کہ رابیل اس کے لیے کتنی اہم ہے اور یہ کہ وہ اس کا شوہر ہوگا تو اپنے گھر میں ہوگا یہاں رابیل میتھیو کی دوست اور ذمے داری ہے اور علی کوئی بچہ نہیں تھا کہ اس کے لفظوں کے معنی اور ان کی گہرائی نہ سمجھ سکتا‘ اس کے اندر ایک دم سے غصے کی لہر دوڑی تھی مگر اس نے ضبط سے کام لیا۔
’’ شی از مائی وائف۔‘‘
’’ آئی نو پلیز ٹاک ٹو ہر‘ میں ادھر بیٹھا ہوں‘ رابیل فری ہو کے مجھے آواز دے لینا۔‘‘ میتھیو نے مسکراتے ہوئے دونوں کو دیکھا اور رابیل کا ہاتھ چھوڑ دیا۔
’’ مجھے اب غصہ نہیں کرنا مجھے پرسکون رہنا ہے‘ میں نے ان کو معاف کر دیا ہے تو دل میں غصہ نہیں رکھنا کسی کو

اب اور پریشان نہیں کرتا۔ مجھے اب پہلے کی طرح نارمل رہنا ہے ہنستے مسکراتے جینا ہے۔'' رابیل نے اسی لمحے دل میں تہیہ کیا۔

''اس ہاتھ کو پکڑنے کا حق صرف میرا ہے آئندہ میں یہ ہاتھ کسی اور ہاتھ میں نہ دیکھوں ڈیئر۔'' وہ اس کا ہاتھ تھام کر نرمی سے سہلاتے ہوئے بولا۔

''آپ کو مجھ پہ اس طرح سے حکم چلانے یا حق جتانے کا کوئی حق نہیں ہے۔'' رابیل نے دھیمے لہجے میں کہا اس سرد موسم میں اس کے ہاتھ کی گرمی اسے سکون دے رہی تھی۔

''سارے حق مجھے ہی حاصل ہیں میری جان۔ مجھے بہت جلن ہوتی ہے جب تمہارے یہ انگریز دوست اتنے استحقاق سے تمہارا ہاتھ تھامتے ہیں تمہارے قدم سے قدم ملا کے چلتے ہیں تمہارے ساتھ ہنستے ہیں بولتے ہیں بہت کمتر اور حقیر محسوس ہونے لگتا ہے اپنا آپ مجھے اتنا بے وقعت اور اتنا پرایا تو نہ کرو مجھے۔'' اس کے لہجے میں درد تھا' بے بسی کا احساس تھا' شرمندگی کا طوق تھا' اس کا روم روم لفظ لفظ بتا رہا تھا کہ وہ رابیل کے بنا بہت اذیت میں ہے' بہت تکلیف میں ہے۔

''میں نے کب کچھ کیا ہے؟ آپ مجھے کیوں الزام دے رہے ہیں بے وقعت اور پرایا کس نے کیا آپ اچھی طرح جانتے ہیں۔ میں آپ کے بارے میں ایسا کچھ نہیں سوچتی جو ہم آپ کو ہیں وہ آپ کے اپنے ہیں۔'' رابیل نے اپنا ہاتھ اس کے ہاتھوں سے نکال لیا۔ اس کے لہجے میں طنز تھا نہ شکوہ' علی سمجھ نہیں سکا کہ اس کا لہجہ اتنا بے تاثر کیوں ہو گیا تھا اس کا غصہ کہاں گیا تھا۔

''یہ ٹھیک ہے نہیں مرتا کوئی جدائی میں
خدا کسی سے کسی کو مگر جدا نہ کرے''

''آمین۔'' علی کے حسرت و یاس سے پر لہجے پر اس نے بے اختیار کہا اس سے پہلے کہ علی کچھ اور کہتا رابیل نے میتھیو کی طرف قدم بڑھا دیئے۔

''میتھیو چلو جلدی۔'' علی ان دونوں کو جاتے ہوئے دیکھ رہا تھا۔ رابیل کے اٹھتے قدموں میں اسے اپنی منزل گم ہوتی ہوئی محسوس ہو رہی تھی۔ وہ بے بسی سے مٹھیاں بھینچتا وہیں سنگی بینچ پر بیٹھ گیا۔



''علی کی کوئی خبر آئی اس نے رابیل سے بات کی کہ نہیں؟'' امینہ نے عثمان عزیز کے گھر لوٹتے ہی ان سے جرح شروع کر دی۔

''علی وہاں خیریت سے ہے اور ان شاء اللہ سب خیریت ہی ہو گی۔'' عثمان عزیز نے مسکراتے ہوئے کہا۔

''ہفتہ ہو گیا ہے اسے لندن گئے ہوئے اور اب تک وہ ایک لڑکی کو نہیں منا سکا۔''

''بیگم صاحبہ! پہلے آپ کو اس بات کی پریشانی تھی کہ علی کوئی فیصلہ کیوں نہیں کر رہا؟ لندن جا کر رابیل بیٹی کو مناتا کیوں نہیں؟ اب جبکہ وہ لندن چلا گیا ہے تو آپ کو اس کی واپسی کی جلدی ہونے لگی...... رابیل نے بھی تو طویل انتظار کیا ہے...... اب کیا وہ ایک منٹ میں تمہارے بیٹے کے ساتھ چلی آئے' صبر کرو جیسے رابیل نے صبر و تحمل کا مظاہرہ کیا ہے' ہمیشہ میں نے علی کو بھی یہی سمجھایا تھا فون پر' رابیل اس کے وہاں آنے سے پھر سے دکھی ہو گئی ہے یہاں کی یادیں کوئی خوش گوار تو نہیں ہیں ناں اس بچی کے لیے' اللہ اس بچی کو سکون دے خوشیاں دے...... آمین' ہم بہت خوش نصیب ہیں امینہ بیگم! کہ اللہ نے ہمیں اتنی قابل اور نیک سیرت' اعلیٰ ظرف اور بہادر بہو سے نوازا ہے۔ یہ نکاح جیسے بھی ہوا ہمارے بیٹے کی قسمت میں ہیرا آ گیا ہمیں تو خوش ہونا چاہیے۔'' عثمان عزیز نے مسکراتے ہوئے اپنی دلی جذبات کا اظہار کیا تو امینہ نے بھی تائیدی انداز میں سر ہلایا۔

''ہاں وہ تو ہے لیکن اگر رابیل نہ مانی تو؟''

''علی کی محبت پر بھروسہ ہے مجھے وہ اسے منا لے گا۔'' عثمان عزیز کے لہجے کا یقین اور اعتماد امینہ کو اطمینان بخش گیا تھا۔ اثبات میں سر ہلاتی وہ رابیل اور علی کو ایک ساتھ دیکھ رہی تھیں' دلہا دلہن کے روپ میں اور ایک خوش گوار سی

مسکان ان کے لبوں پر رینگ گئی تھی۔



رابیل نماز پڑھ رہی تھی‘ علی نے سبز دوپٹے کے ہالے میں اس سندر صبیح چہرے کو بہت عقیدت ومحبت سے دیکھا‘ ایک نور پھیلا تھا اس کے چہرے پر اس نے دعا مانگنے کے بعد ہاتھ چہرے پر پھیرے تو نگاہ کے سامنے علی کو دعا کی قبولیت کی طرح پایا‘ آنکھیں چار ہوئی تھیں اور دل ایک ہو کر محبت کی تال پر دھڑکنے لگے تھے۔ علی کچھ بولا نہیں بس اسے تکتا رہا وہ نظریں چرا کر جائے نماز سے اٹھ گئی اور اسے تہہ لگا کر رکھی اور نیو ایئر نائٹ پارٹی کے لیے وارڈ روب میں سے اپنا ڈریس سلیکٹ کرنے لگی۔ علی خاموشی سے اس کے پیچھے آ کھڑا ہوا اور اس کی وارڈ روب میں اس کی ڈریس کلیکشن دیکھنے لگا۔ رابیل نے رات کے لیے میرون فرکا گاؤن نکالا اور ریڈ مفلر کیونکہ سردی بے تحاشہ تھی۔

”اوں ہوں‘ یہ نہیں یہ ریڈ فر کا کوٹ اور بلیک ٹراؤزر شرٹ پہنو گی‘ تم آج رات۔“ علی نے اس کا سلیکٹ کیا ہوا ڈریس اس کے ہاتھ سے لے کر واپس ہینگ کیا اور اپنی پسند کا ڈریس نکال کر اس کے سامنے کر دیا۔ رابیل نے اس کے چہرے کو دیکھا جہاں ایک تازگی تھی‘ ہونٹوں پر مسکراہٹ تھی‘ انداز پر استحقاق تھا‘ آنکھوں میں محبت بھرا مان تھا‘ رابیل کا دل نہ چاہا کہ وہ اس کا یہ استحقاق‘ یہ مان اور اسے کچھ جتاتا سا انداز نظر انداز کر کے اس کا دل توڑ دے۔ نئے سال کا آغاز ہونے والا تھا وہ پرانی باتوں کو بھلا کر نیک تمناؤں اور دعاؤں کے ساتھ نئے سال کا خیر مقدم کرنا چاہتی تھی‘ سو خاموشی سے وہ ڈریس اس کے ہاتھ سے لے لیا اور اس کی امیدوں کو جلا بخشتے ہوئے ڈریس پریس کرنے چلی گئی اور شام میں جب علی نے رابیل کو اپنے منتخب کردہ ڈریس میں تیار دیکھا تو اس کے من آنگن میں خوشیوں کے پھول کھل گئے۔ ”اب منزل دور نہیں“ دل سے صدا آئی تھی۔

”لندن میں نیا سال پوری دنیا کی طرح جوش وخروش سے منایا جاتا ہے لندن میں یورپ کی نئے سال کی سب سے بڑی تقریب ہے یہ جسے دیکھنے کے لیے یہاں دور دراز سے بھی لوگ آتے ہیں اور آپ دیکھیے گا علی بھائی یہاں کتنا ڈسپلن اور مزا ہوگا۔“ نبیل اپنے ساتھ چلتے علی کو بتایا۔ رابیل‘ افشین‘ تیمور حسن اور رابیل کے دوست میتھو‘ پال اینڈ اسٹیفی بھی اپنی فیملیز کے ساتھ آئے تھے۔ عروج بھی اپنی فیملی کی ساتھ تھی۔

”ہاں میں ایک بار لندن آیا تھا بزنس کے سلسلے میں بس جلدی میں جانا پڑا ورنہ نئے سال کی تقریب ضرور انجوائے کرتا‘ لیکن یہ بھی اچھا ہوا آج آپ سب کے ساتھ اس تقریب میں شریک ہونے کا موقع مل رہا ہے۔“ علی نے مسکراتے ہوئے اپنے دائیں جانب میتھو اور تیمور حسن کے درمیان چلتی رابیل پر نظر ڈال کر کہا اور لندن شہر کی سجاوٹ دیکھنے لگا۔ بازار‘ دکانیں‘ پارکس‘ حتیٰ کہ سڑکوں پر بھی برقی قمقمے لگائے گئے تھے۔ عمارتوں پر کرسمس ٹری لگائے گئے تھے۔ نئے سال کی یہ تقریب دریائے ٹیمز کے کنارے منائی جارہی تھی‘ ہر سال کی طرح ”لندن آئی“ پر فائر ورکس کے لیے ہوائیاں نصب کر دی گئی تھیں۔ ”لندن آئی“ کے سامنے بیس منزلہ عمارت تھی جس پر ملٹی میڈیا کے ذریعے دیو قامت گھڑی بنائی جاتی ہے۔

”آپ کو پتا ہے اس گھڑی کی سوئیاں پورے شہر سے دکھائی دیتی ہیں اور نیو ایئر کی یہ تقریب دیکھنے کے لیے پورے ملک‘ یورپ اور دوسرے ممالک سے بھی لوگ لندن آجاتے ہیں۔ ہوٹلز سب بک ہوجاتے ہیں اور ۳۱ دسمبر کی شام لوگ گروپس ٹولیوں کی شکل میں لندن برج ٹاور برج اور دریائے ٹیمز کے کنارے جمع ہونے لگتے ہیں جیسے کہ آپ دیکھ رہے ہیں‘ ہمیں گاڑیاں سنٹرل لندن سے باہر کھڑی کرنا پڑی ہیں۔“ افشین نے علی کی معلومات میں اضافہ کیا۔

بارہ بجنے والے تھے‘ علی رابیل کے قریب آ گیا‘ رابیل اس کے آنے سے پزل سی ہوگئی تھی جگہ بدلنے کی سعی میں اس کا ہاتھ علی کی گرفت میں آ گیا۔ رابیل نے خفا نظروں سے دیکھا۔

”میں چاہتا ہوں کہ نئے سال کا آغاز ہم ایک ساتھ

